# شاتم رسول کی سزا

سورۃ الاحزاب میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

﴿اِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَ الْاٰخِرَةِ وَ اَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِيْنًا﴾ اور ﴿مَّلْعُوْنِيْنَ اَيْنَمَا ثُقِفُوْٓا اُخِذُوْا وَ قُتِّلُوْا تَقْتِيْلًا﴾

[الأحزاب: ٥٧، ٦١]

''اور جو لوگ اللہ اور اس کے پیغمبر کو ایذا پہنچاتے ہیں ان پر اللہ دنیا اور آخرت میں لعنت کرتا ہے اور ان کے لیے اس نے ذلیل کرنے والا عذاب تیار کر رکھا ہے۔'' اور: ''ایسے لوگ لعنت زدہ ہیں، جہاں کہیں بھی پائے جائیں، انھیں پکڑ لیا جائے اور انھیں بری طرح قتل کر دیا جائے۔''

ان آیات سے معلوم ہوا کہ جو اللہ اور اس کے رسول کو ایذا پہنچاتے ہیں وہ لعنت کے مستحق ہیں اور عذابِ مہین ان کے لیے تیار کیا گیا ہے۔ دنیا اور آخرت کی لعنت اور عذابِ مہین کا ان کے لیے تیار ہونا معاملے کی سنگینی کا مظہر ہے۔ یہ ان لوگوں کی سزا کا بیان ہے جو ایذا رسانی کرتے ہیں۔ اور گستاخ سے بڑھ کر ایذا رساں اور کون ہو سکتا ہے!

اس لیے ایسے لوگوں کو زندہ رہنے کا کوئی حق نہیں جو پہلے اور بعد والے، سب لوگوں سے افضل اور عظیم ہستی کی شان میں گستاخی کا ارتکاب کرتے ہیں۔

# شاتم رسول اور اس کی توبہ کا حکم

مسلمان سے اگر نبی ﷺ کی شان میں توہین یا سب وشتم کا صدور ہو تو ایسا شخص کافر اور مرتد ہے اور اس کا حکم قتل ہے، اس مسئلے پر اُمت کا اجماع ہے۔ قاضی عیاض "الشفاء" میں اور علامہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ ''الصارم المسلول'' میں لکھتے ہیں: "أجمعت الأمة على قتل منتقصه من المسلمين وسابه ." ''آپ ﷺ کی توہین اور آپ پر سب کرنے والے مسلمان کے قتل پر امت کا اجماع ہے۔''

اور محمد بن سحنون فرماتے ہیں: "أجمع العلماء على أن شاتم النبي ﷺ والمنتقص له كافر والوعيد جاء عليه بعذاب الله له وحكمه عند الأمة القتل ومن شك في كفره وعذابه كفر ." ''اُمت کا اجماع ہے کہ نبی اکرم ﷺ کو گالی دینے والا اور آپ ﷺ کی توہین کرنے والا کافر ہے اور ایسے شخص سے متعلق قرآنِ کریم میں سخت عذاب کی وعید آئی ہے۔ اور اُمت مسلمہ کے نزدیک ایسے شخص کا حکم قتل ہے۔ اور جو اس کے عذاب اور کفر میں شک کرتا ہے، وہ بھی کافر ہو جاتا ہے۔''

ذمی اور معاہد سے اگر نبی ﷺ کی شان میں توہین یا سب وشتم کا صدور ہو تو اکثر اہل علم کے نزدیک اس کا حکم بھی قتل ہے اور ایسا شخص آپ ﷺ کو گالی دینے اور آپ ﷺ کی توہین کرنے کے سبب قتل کر دیا جائے گا۔ اہل مدینہ اور فقہائے حدیث: امام احمد، شافعی اور اسحٰق رحمہم اللہ وغیرہ کا یہی قول ہے۔

**کیا شاتم رسول کی توبہ قبول کی جائے گی؟** توہین کرنے اور گالی دینے والے کی توبہ کے دو پہلو ہیں: اوّل: آخرت کا پہلو۔ دوم: دنیا کا پہلو۔ اَحکامِ آخرت میں اگر اس شخص کی توبہ نصوحہ اور صادقہ ہوئی تو وہ مقبول ومنظور ہوگی ان شاء اللہ کیونکہ قرآن وسنت کے عمومی دلائل اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ کفار، منافقین اور ملحدین کی توبہ اُخروی احکام میں مقبول ومنظور ہوتی ہے، جیسا کہ فرمانِ باری تعالیٰ ہے: ﴿اَنَّ اللّٰهَ هُوَ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ﴾ [التوبة: ١٠٤] ''اللہ ہی تو ہے جو اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے۔'' جب کہ احکامِ دنیا میں اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی اور بہ طورِ حد ایسا شخص قتل کر دیا جائے گا۔ جیسا کہ شادی شدہ زانی کو رجم کیا جاتا ہے اور اسی طرح قذف کے مرتکب کی توبہ اس سے حدِ قذف ساقط نہیں کرتی، اسی طرح توہینِ رسالت کے مرتکب فرد اور آپ ﷺ کو گالی دینے والے کو بھی بہ طورِ حد قتل کیا جائے گا اور اس کی توبہ قبول نہیں ہوگی۔

آپ ﷺ کو اپنی زندگی میں یہ حق حاصل تھا کہ وہ چاہتے تو معاف کر دیتے تھے یا قتل کر دیتے تھے۔ اور آپ ﷺ کی وفات کے بعد چونکہ گالی دینے والے سے چند دیگر حقوق متعلق ہو جاتے ہیں: (۱) اللہ تعالیٰ کا حق: کیونکہ اس نے اللہ کے رسول کو گالی دی ہے۔ (۲) رسول اللہ ﷺ کا حق: اب ایسا کوئی نہیں جو آپ ﷺ کی اس حق میں نیابت کرے اور اُسے معاف کرے۔ (۳) تمام امت اسلامیہ کا حق: کیونکہ کسی مومن کے والدین کو اگر گالی دے دی جائے تو اسے اتنی عار اور شرمندگی محسوس نہیں ہوگی جتنی نبی اکرم ﷺ کو گالی دی جانے سے وہ محسوس کرتا ہے، اس لیے کہ مومن اپنے والدین اور اہل وعیال کو گالی دینے کے مقابلے میں اگر نبی ﷺ کو گالی دی جائے تو زیادہ غم وغصہ کا اظہار کرتا ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

واعتصموا بحبل اللہ جمیعا ولا تفرقوا

بانی
مولانا محمد عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ

سرپرست
مولانا ابوبکر صدیق السلفی

10 ذی قعدہ 1433ھ جمعۃ المبارک 28 ستمبر تا 04 اکتوبر 2012ء

مسلک اہلحدیث کا داعی و ترجمان

ہفت روزہ

# الاعتصام

لاہور

یکے از مطبوعات دار الدعوۃ السلفیۃ

شمارہ 38 جلد 64





خط کتابت کے لیے : ہفت روزہ الاعتصام، 31 شیش محل روڈ، لاہور
کرنٹ اکاؤنٹ نمبر : ABL 2466-4 بلال گنج برانچ لاہور
فون نمبر : 042-3735 4406
فیکس نمبر : 042-37229802
رجسٹرڈ نمبر : CPL : 12
E-Mail: al.aitisam@gmail.com

بدل اشتراک

| | | | |
|---|---|---|---|
| فی پرچہ | : | 12/- | روپے |
| سالانہ | : | 500/- | روپے |
| بیرونی ممالک سے | : | 200/- | ریال |
| | | 60/- | ڈالر امریکی |

پرنٹر: پرنٹ یارڈ پرنٹرز، لاہور۔ ناشر: حافظ احمد شاکر، مقام اشاعت: 31 شیش محل روڈ لاہور 54000

اداریہ

# پس چہ باید کرد

ملک عصمت اللہ

امریکی ریاست کیلی فورنیا میں مقیم نکولا بیسلے نکولا نامی اسرائیلی یہودی نے جعلی نام سام بیسائیل کے ساتھ بہ طور رائٹر اور ڈائریکٹر ''مسلمانوں کی معصومیت'' (Innocence of Muslims) کے نام سے ایک فلم تیار کر کے ''یوٹیوب'' پر جاری کر دی جس پر ۵ ملین ڈالر، یعنی پچاس لاکھ ڈالر صرف ہوئے اور تقریباً ایک سو یہودیوں نے اس فلم میں سرمایہ کاری کی۔ بہ طور رائٹر اور ڈائریکٹر جعلی نام کا استعمال کرنا اور فلم نیٹ پر چلا کر روپوش ہو جانا اس بات کی صریح علامت ہے کہ اس نے جو کچھ کیا پوری شعوری آگاہی کے ساتھ کیا اور وہ یہ بھی جانتا تھا کہ اس کا ردعمل کیا ہوگا۔

یہ فلم موضوع اور مواد کے اعتبار سے اتنی دل خراش اور توہین آمیز ہے کہ پورا عالم اسلام تڑپ اٹھا ہے اور سراپا احتجاج بن گیا ہے۔ ملک ملک اور شہر شہر احتجاجی مظاہرے شروع ہو گئے ہیں۔ لیبیا میں امریکی قونصل خانہ جلا دیا گیا اور سفارت خانے پر حملہ کر کے امریکی سفیر سمیت چار افراد کو ہلاک کر دیا گیا۔ مصر میں ایک امریکی سکول کو آگ لگا دی گئی اور امریکی سفیر کو ہلاک کر دیا گیا۔ سوڈان میں برطانوی اور جرمنی سفارت خانے نذر آتش کر دیے گئے۔ احتجاج میں یہ شدت اس امر کی عکاس ہے کہ فلم انتہائی ذلیل اور گھٹیا مواد پر مشتمل ہے جن لوگوں نے یہ فلم دیکھی ہے وہ اپنی آزاد خیالی کے باوجود اسے چند منٹ سے زیادہ دیکھنے کی ہمت نہیں کر سکے اور جو کچھ دیکھا اس پر توبہ توبہ پکار اُٹھے ہیں۔

اس فلم کی اداکارہ سنڈلی گارشیا نے امریکی عدالت میں اس کے ڈائریکٹر اور پروڈیوسر کے خلاف مقدمہ دائر کیا کہ ان کے ساتھ دھوکا کیا گیا ہے کہ فلم کی ڈبنگ کرتے وقت ان کے مکالمے تبدیل کر دیے گئے ہیں۔ لیکن امریکی عدالت نے اس کی درخواست کو مسترد کر دیا اور کہا کہ ہم اس فلم پر پابندی نہیں لگا سکتے۔ یہ سارے واقعات اس کی غمازی کر رہے ہیں کہ اسلام اور مسلمانوں کے خلاف امریکی کس حد تک متعصب واقع ہوئے ہیں۔

یہود کی اسلام دشمنی ایک مسلمہ امر ہے۔ ان کے سینوں میں اسلام اور مسلمانوں کے خلاف بغض وحسد کی آگ ہمہ وقت بھڑکتی رہتی ہے۔ قرآن کا یہ بیان کس قدر صداقت پر مبنی ہے: ''(تمھارے بارے میں ان کا) بغض ان کے مونھوں سے ٹپکا پڑتا ہے اور (تمھارے خلاف نفرت اور دشمنی کے جو جذبات) ان کے سینوں میں پوشیدہ ہیں وہ اس سے کہیں زیادہ ہیں۔'' لیکن حیرت اس امر پر ہے کہ یہودیوں نے جن (نصاریٰ) کے ''خداوند'' خدا کو صلیب پر چڑھانے میں کوئی کسر نہ چھوڑی تھی وہ بھی مسلمانوں کے خلاف ان کی پشت پناہی پر تلے ہوئے ہیں اور اسلام دشمنی میں ان کے شریک وسہیم بنے ہوئے ہیں۔

عالم اسلام کے احتجاج کی شدت کے پیش نظر امریکی حکومت کو اپنی پوزیشن کی وضاحت کرتے ہی بنی۔ صدارتی ایوانوں سے ایک بیان جاری کیا گیا کہ ہم اس فلم سے لاتعلق ہیں، تاہم ہمارے ہاں اظہارِ رائے کی مکمل آزادی ہے۔ یوں محسوس ہوتا ہے کہ صدارتی ایوانوں میں بیٹھا شخص عقل ودانش اور فہم وفراست سے عاری ہے۔ اس کے ساتھ وہ پرلے درجے کا جاہل بھی ہے کہ اسے ''رائے'' اور ''بغض'' میں کوئی فرق نظر نہیں آتا۔ رائے کا اظہار دلیل اور سلیقے سے کیا جاتا ہے جب کہ بغض کے اظہار کے لیے ادب اور سلیقے کا کوئی تکلف روا نہیں رکھا جاتا۔ ایک شخص جو اس کے منہ میں آتا ہے اول فول بکتا چلا جاتا ہے جس کا اعلیٰ نمونہ مذکورہ فلم بھی ہے۔

جہاں تک فلم سے لاتعلقی کا تعلق ہے تو یہ دعویٰ سفید جھوٹ ہے۔ امریکی صدر کوئی خلا میں حکومت تو نہیں چلا رہا۔ اس کے زیر سایہ کوئی نہ کوئی ایسا محکمہ ضرور ہوگا جو اس فلم کے بارے میں جانتا ہوگا اور جس کی منظوری اور تعاون سے یہ فلم بنی اور یوٹیوب پر جاری کی گئی۔ اگر یہ کہا جائے کہ اس فلم کے بارے میں اسے کوئی علم نہیں یا یہ کہ ان اداروں پر اس کا کوئی اختیار نہیں تو ہم یہ سوال کرنے میں حق بہ جانب ہیں کہ وہ آخر صدر کس چیز کا ہے؟ ان کی ایجنسیاں کس کام کی ہیں جو ان کی حکومت میں ہونے والے اہم واقعات کے بارے میں اطلاعات فراہم کرنے میں ناکام رہیں، یا یہ کہ وہ شخص یہ تک نہیں جانتا کہ اس کے زیر سایہ ہونے والے واقعہ کا ردعمل کیا ہو سکتا ہے۔

اصل بات یہ ہے کہ یہود ونصاریٰ کے نزدیک عدل وانصاف کی کوئی اہمیت نہیں جب کہ مسلمانوں کے ہاں اس کی اہمیت بہت زیادہ ہے۔قرآن میں ارشاد ہوتا ہے: ☆......''اگر چہ یہ تمھارے اپنے یا والدین یا قرابت داروں کے خلاف ہی کیوں نہ ہو۔'' (النساء:۱۳۵) ☆......''ایسا نہ ہو کہ تم کسی قوم سے دشمنی کے سبب کہ انھوں نے تم کو مسجد حرام سے روک رکھا ہے، حد سے نکل جاؤ۔'' (المائدہ:۲) ☆......''اے ایمان والو! انصاف پر قائم رہو اور اللہ کے لیے گواہی دو۔'' (المائدۃ:۸) کتنی واضح ہے قرآن کی یہ ہدایت کہ دشمن کیسا ہی کیوں نہ ہو مگر عدل وانصاف کو ہاتھ سے نہ جانے دو۔انصاف پر مبنی ذرا سعودی عرب کے شیخ عبدالعزیز بن عبداللہ شیخ کا بیان کہ انھوں نے تمام ممالک اور بین الاقوامی اداروں سے مطالبہ کیا ہے کہ پیغمبر اسلام کی توہین کو جرم قرار دیا جائے تاہم انھوں نے قونصل خانوں اور سفارت خانوں پر حملوں کو مسترد کرتے ہوئے کہا کہ بے گناہوں اور سفارت کاروں پر حملے اسلامی تعلیمات کے خلاف ہیں۔کس قدر انصاف پر مبنی ہے ان کا یہ بیان۔فللہ الحمد

---

دوسری طرف ان مظاہروں کا اثر ہماری حکومت پر بھی ہوا اور انھوں نے اپنی کابینہ کے خصوصی اجلاس منعقدہ ۲۰ ستمبر میں معمول کا ایجنڈا معطل کر کے ایک مذمتی قرارداد منظور کی اور فیصلہ کیا کہ جمعۃ المبارک کے دن اسلام آباد اور صوبائی دارالحکومتوں میں عشق رسول کانفرنسیں منعقد کی جائیں گی اور یہ بھی فیصلہ کیا کہ اس روز عام تعطیل ہوگی اور تمام کاروبار بند رہیں گے۔تین وزراء...... فاروق نائیک، فرزانہ راجہ اور عبدالحفیظ شیخ......کی مخالفت کے باوجود تعطیل تو ہوگئی اور کاروبار بھی بند رہا لیکن صوبوں میں ایسی کانفرنسوں کا انعقاد نہ ہوسکا۔یہ تو نہیں کہا جاسکتا کہ صوبائی حکمرانوں کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ محبت نہ تھی بلکہ اس کا سبب کچھ اور ہی تھا کہ یہ فیصلے عجلت مگر تاخیر سے کیے گئے کہ ان کے نفاذ کی نوبت ہی نہ آسکی۔

اسلام آباد کانفرنس میں وزیراعظم نے تقریر کرتے ہوئے امریکی موقف ''اظہار رائے کی آزادی'' کو بجا طور پر فساد فی الارض قرار دیا اور اقوام عالم سے مطالبہ کیا کہ توہینِ رسالت کو عالمی سطح پر جرم قرار دیا جائے۔وزیراعظم کے اس مطالبے پر پوری قوم ان کے ہمنوا ہے۔ہماری گزارش یہ ہے کہ وہ صرف مطالبہ کر کے ہی نہ رہ جائیں بلکہ عالمی سطح پر اس مطالبے کو منوانے کے لیے عملی جدوجہد بھی کریں۔صدر زرداری اقوام متحدہ میں اپنے ملک وقوم کی بھرپور نمائندگی کرتے ہوئے مغربی اقوام پر واضح کر دیں کہ مسلمان ہر چیز برداشت کرسکتا ہے لیکن حضرت محمد ﷺ کی توہین اور بے حرمتی برداشت نہیں کرسکتا۔

---

پاکستان میں مظاہروں کے دوران بہت نقصان ہوا۔اس کی بہت سی وجوہات ہیں۔اولاً یہ کہ حکومتی ایجنسیوں اور احتجاج کی کال دینے والوں سے کوئی رابطہ نہ تھا کہ وہ باہمی گفت وشنید سے احتجاج کی حدود کا تعین کرتے۔دوسری وجہ یہ کہ احتجاج کرنے والوں کو کوئی مؤثر قیادت میسر نہیں آئی۔تمام مذہبی اور سیاسی جماعتوں کے قائدین اس اہم موقع پر غائب رہے۔شاید انھیں حرمت رسول کے مقابلے میں اپنے سیاسی مفادات زیادہ عزیز رہے ہوں۔حکومتی جماعت، یعنی پیپلز پارٹی بھی اسلام آباد کانفرنس کے انعقاد سے آگے نہیں بڑھی۔صدر یا وزیراعظم بہ طور سیاسی کارکن جلوس کی قیادت خود کرتے تو قوم کے بپھرے ہوئے جذبات کو آسودگی ملتی اور احتجاج ایک دائرے کے اندر رہتا اور حالات اس قدر خراب نہ ہوتے کہ فوج کو بلانے کی ضرورت پڑتی۔تیسری وجہ یہ کہ احتجاج کرنے والوں میں چند نقاب پوش بھی شامل رہے جن کا اول وآخر مقصد امن وامان کو خراب کرنا تھا۔حکومت کو چاہیے تھا کہ وہ ان نقاب پوشوں کی نقاب کشائی کرتی۔اس کے بجائے تمام تر کوششیں یہ رہیں کہ اس کا تمام ملبہ دینی اور مذہبی جماعتوں پر ڈال دیا جائے جس سے مجبور ہو کر انھوں نے احتجاج کو ختم کر دیا۔

یہ سوال اب بھی باقی ہے کہ اس صورت حال میں ہمیں کیا کرنا چاہیے؟ مغرب کی یہ فطرت ہے کہ وہ کسی بھی معقول بات کو مان کر بھی تسلیم نہیں کرتا۔ان کو راہ راست پر لانے کے لیے ان کا اقتصادی مقاطعہ فی زمانہ ایک مؤثر ہتھیار ہے جس کو بروئے کار لانے کے لیے چند اہم اقدام کرنے ہوں گے:

(۱)......مغرب کے بنکوں میں پڑی اسلامی ممالک کی دولت نکلوائی جائے۔(۲)......تیل سپلائی کرنے والے ممالک تیل کی سپلائی بند کر دیں۔

(۳)......اسلامی ممالک اپنی کرنسیوں کا انسلاک ڈالر کے ساتھ ختم کر دیں۔(۴)......یورپی مصنوعات کا مکمل بائیکاٹ کیا جائے۔

(۵)......پاکستان کے چوبیس فوجی جوان شہید کیے گئے تو نیٹو سپلائی بند کر دی گئی تھی۔حرمت رسول کا تحفظ فوجی جوانوں کی شہادت سے زیادہ اہم ہے، اس لیے حکومت پاکستان سے گزارش ہے کہ وہ نیٹو سپلائی بند کر دے۔(۶)......امریکی سفیر کو ناپسندیدہ شخصیت قرار دے کر ملک بدر کیا جائے۔

# تفسیر سورۂ یٰسٓ

مولانا ارشاد الحق اثری حفظہ اللہ

﴿وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ٥ مَا يَنْظُرُوْنَ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً تَاْخُذُهُمْ وَهُمْ يَخِصِّمُوْنَ ٥ فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ تَوْصِيَةً وَّلَا اِلٰى اَهْلِهِمْ يَرْجِعُوْنَ٥﴾

[یٰس: ۴۸-۵۰]

''اور وہ کہتے ہیں: یہ وعدہ کب (پورا) ہوگا، اگر تم سچے ہو۔ وہ انتظار نہیں کر رہے مگر ایک چیخ کا جو اُنھیں پکڑ لے گی جب وہ جھگڑ رہے ہوں گے۔ پھر وہ نہ کسی وصیت کی طاقت رکھیں گے اور نہ اپنے گھر والوں کی طرف واپس آئیں گے۔''

اچھی اور فائدہ مند باتوں کا مذاق اڑانے والے قیامت کے بارے میں بھی از راہ استہزا پوچھتے تھے: ﴿مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ﴾ ''یہ وعدہ کب پورا ہوگا؟'' اسی طرح انھیں کہا جاتا کہ قیامت سے ڈرو تو وہ کہتے کہ جس سے ڈراتے ہو یہ وعدہ کب پورا ہوگا۔ اگر تم سچے ہو تو ہمارے مطالبے کے باوجود یہ وعدہ پورا کیوں نہیں ہوتا۔ کفار کا یہ مطالبہ قرآنِ مجید میں بالکل انھی الفاظ سے مزید مقامات پر بھی آیا ہے: یونس:۴۸، الانبیاء:۳۸، النمل:۷۱، سبا:۲۹، الملک:۲۵۔ ان مقامات کے سیاق سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کا یہ مطالبہ قیامت کے بارے میں تھا جس پر انھیں ایمان کی دعوت دی جاتی تھی اور جس میں ان کی زندگی کے انجام سے ڈرایا جاتا تھا۔ کفار یہ سمجھے تھے کہ دنیا سالہا سال سے اسی طرح چل رہی ہے اور اسی طرح چلتی رہے گی۔ مرنے کے بعد دوبارہ اٹھایا جانا عقل وفکر کے بالکل منافی ہے۔ انبیائے کرام اپنی قوموں کو دنیوی عذاب سے اور پہلی امتوں کے انکار کے نتیجے سے بھی خبردار کرتے تھے اور کفار انھیں بھی کہتے تھے کہ جس عذاب سے تم ہمیں ڈراتے ہو وہ لے آؤ۔ بالآخر وہ عذاب ان پر مسلط ہو جاتا تھا اور وہی عذاب ان کے عذابِ آخرت کا پیش خیمہ ثابت ہوتا تھا، اس لیے صحیح یہی ہے کہ یہ اور ان الفاظ کے ساتھ دیگر مقامات میں جس وعدہ عذاب کا مطالبہ کفار کرتے تھے وہ عذابِ آخرت مراد ہے۔ اور قیامت کا ایک نام اسی بنا پر ''یوم الوعید'' بھی ہے۔ (سورۂ ق: ۲۰)

﴿مَا يَنْظُرُوْنَ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً﴾ یہاں ﴿صَيْحَةً وَّاحِدَةً﴾ ''ایک چیخ'' سے سلف نے قیامت کے روز ''نفخہ صور'' ہی مراد لیا ہے۔ امام ابن جریر رحمہ اللہ فرماتے ہیں: مفسرین کا یہی قول ہے اور احادیث وآثار اس میں وارد ہوئے ہیں۔ اسی ''صحيحة واحدة'' کا ذکر ﴿زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ﴾ کے الفاظ سے سورۃ الصّٰفّٰت (آیت:۱۹) میں ہوا ہے۔ حضرت ابن عباس فرماتے ہیں کہ اس سے مراد نفخہ اولیٰ ہے۔ (بخاری تعلیق) جس کی تفصیل فتح الباری (۱۱/ ۳۶۹) میں ہے۔

لوگ اپنے جھگڑے جھنجال میں ہوں گے کہ وہ چیخ اچانک ان کا کام تمام کر دے گی۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

((ولتقومن الساعة وقد نشر الرجلان ثوبهما بينهما فلا يتبايعانه ولا يطويانه، ولتقومن الساعة وقد انصرف الرجل بلبن لقحته فلا يطعمه، ولتقومن الساعة وهو يليط حوضه فلا يسقي فيه، ولتقومن الساعة وقد رفع أحدكم أكلته إلى فيه فلا يطعمها.)) (صحيح بخاري، رقم الحديث: ۱۵۰۷، صحيح مسلم، رقم الحديث: ۲۹۵۴)

''اور قیامت ضرور آئے گی اور اس وقت دو آدمی آپس میں اپنے کپڑے (خرید وفروخت کے لیے) پھیلائے ہوئے

ہوں گے، نہ ابھی خرید وفروخت مکمل ہوئی ہوگی نہ ہی انھوں نے کپڑوں کو لپیٹا ہوگا کہ قیامت آجائے گی۔ ایک آدمی اپنی اونٹنی کا دودھ دوھ کر جا رہا ہوگا کہ اسے پینے سے پہلے قیامت آجائے گی۔ ایک شخص اپنا حوض درست کر رہا ہوگا، ابھی اس نے حوض سے پانی نہیں پیا ہوگا کہ قیامت آجائے گی۔ ایک آدمی اپنا لقمہ منہ کی طرف اٹھائے گا وہ کھا نہیں پائے گا کہ قیامت آجائے گی۔''

حضرت عبداللہ بن عمرو فرماتے ہیں کہ اسرائیل علیہ السلام صور پھونکیں گے اور لوگ اپنے راستوں میں اور بازاروں اور مجلسوں میں ہوں گے۔ دو آدمی کپڑوں کی خرید وفروخت کرتے ہوئے بھاؤ کر رہے ہوں گے، آدمی ہاتھ سے کپڑا نہیں چھوڑے گا کہ قیامت قائم ہوجائے گی۔ آدمی گھر سے نکلے گا مگر پلٹنے سے پہلے قیامت آجائے گی۔ پھر انھوں نے یٰس کی یہی آیت تلاوت فرمائی۔

(ابن جرير: ٢٣/ ١٣، ابن أبي حاتم)

یہی قول حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ، حضرت زبیر رضی اللہ عنہ، امام قتادہ، ابن زید وغیرہ رحمہم اللہ سے منقول ہے۔(الدر المنثور: ٥/ ٢٦٥)

قرآنِ مجید میں بھی ہے:

﴿لَا تَأْتِيكُمْ إِلَّا بَغْتَةً﴾ [الأعراف: ١٨٧]

''وہ (قیامت) تم پر اچانک ہی آئے گی۔''

ایک مقام پر فرمایا:

﴿بَلْ تَأْتِيهِمْ بَغْتَةً فَتَبْهَتُهُمْ فَلَا يَسْتَطِيعُونَ رَدَّهَا وَلَا هُمْ يُنْظَرُونَ﴾ [الأنبياء: ٤٠]

''بلکہ وہ ان پر اچانک آئے گی تو انھیں مبہوت کر دے گی، پھر نہ وہ اسے ہٹا سکیں گے اور نہ انھیں مہلت دی جائے گی۔''

سورۃ النمل (آیت: ۷۷) میں ہے کہ قیامت کا معاملہ آنکھ جھپکنے کی طرح یا اس سے بھی زیادہ قریب ہے۔ یہ اور اس موضوع کی دیگر آیات سے واضح ہوتا ہے کہ قیامت اچانک آئے گی جیسا کہ حدیث میں مثال دے کر واضح فرمایا گیا ہے۔ اسی ﴿صَيْحَةً وَّاحِدَةً﴾ کی مزید وضاحت بعد کی آیات میں بیان ہوئی ہے۔

مگر بعض حضرات نے یہاں متقدمین کے برعکس اس آیت میں ﴿صَيْحَةً وَّاحِدَةً﴾ سے دنیوی عذاب مراد لیا ہے اور فرمایا ہے کہ لفظ ''صـحيـحة'' آیت: ۲۹ میں گزر چکا ہے۔ فرمایا کہ جس طنطنے کے ساتھ وہ اس عذاب کا مطالبہ کر رہے ہیں اللہ کو اس کا کوئی سروسامان نہیں کرنا، اس کی بس ایک ڈانٹ ہی ان کے لیے کافی ہے۔ بلاشبہ ''صـحيـحة'' چیخ اور ڈانٹ کا یہ عذاب کفار کے لیے دنیوی عذاب بھی بن کر آیا۔ مگر یہ ڈانٹ بھی فرشتے کی چیخ وچنگھاڑ تھی اور قیامت کے دن ''صور'' میں بھی فرشتے کی ہی آواز ہوگی۔ مگر سلف اور دیگر مفسرین نے اس سے جو قیامت میں صور اسرافیل مراد لیا ہے وہی صحیح ہے بعد کی آیات بھی اس کی مؤید ہیں۔

﴿وَهُمْ يَخِصِّمُونَ﴾ ''وہ جھگڑ رہے ہوں گے۔'' میں ان کے اخلاقی دیوالیے پن کا بیان ہے کہ ان کا شغل جھگڑا اور باہمی نزاع ہوگا۔ اور شر و فساد میں ایک دوسرے سے الجھے ہوئے ہوں گے۔ حدیث میں بھی ہے:

((إن الساعة لا تقوم إلا على شرار الخلق .))

(صحيح مسلم، رقم الحديث: ١٩٢٤)

''قیامت شریر لوگوں پر ہی قائم ہوگی۔''

﴿فَلَا يَسْتَطِيعُونَ تَوْصِيَةً﴾ یہ اچانک قیامِ قیامت کی مزید وضاحت ہے کہ وہ کسی کو وصیت کرنے کی طاقت رکھیں گے اور نہ ہی اپنے گھروں کو واپس آسکیں گے۔ جہاں کہیں بھی ہوں گے مر جائیں گے۔ نہ کسی کو کسی کے حق کی ادائیگی کی وصیت کی مہلت ہوگی، نہ کوئی کسی کو توبہ کی تلقین کر سکے گا۔ گھر سے باہر ہوگا تو وہ واپس پلٹ نہیں سکے گا، جہاں ہوگا مر جائے گا۔ اس آیت سے وصیت کی اہمیت اجاگر ہوتی ہے۔ جو آدمی سفر پر جا رہا ہو اور اسے واپسی میں مشکلات کا اندیشہ ہو، وہ اہل خانہ کو وصیت کرتا ہے۔ یہ دنیا بھی مسافر خانہ ہے۔ معلوم نہیں کون کب موت کے منہ میں چلا جائے۔ حضرت عبداللہ بن عمر کا بیان ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: (باقی صفحہ نمبر ۷ پر)

درسِ حدیث

# تميمة الصبي في ترجمة الأربعين من أحاديث النبي

## بچوں کے لیے چالیس جامع احادیث مبارکہ

مؤلف: نواب سیّد محمد صدیق حسن خان رحمہ اللہ

تنقیح و تسہیل: حافظ صلاح الدین یوسف حفظہ اللہ

**۵۔ امام کو وسط میں رکھو:**

((توسطوا الإمام .)) (رواه أبوداود)

''امام کو وسط میں رکھو۔''

**فائدہ:** یعنی نماز (جماعت) کے وقت امام کو وسط میں کھڑا کرنا چاہیے۔ جمہور علماء نے کہا ہے کہ امام کے دائیں طرف کھڑا ہونا افضل ہے، اس لیے کہ حدیث میں آتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اور فرشتے دائیں صف والوں پر درود بھیجتے ہیں۔ اور مستحب یہ ہے کہ پہلے اول صف کو پورا کریں کیونکہ صف اول کی بھی حدیث میں بڑی فضیلت وارد ہے، پھر دوسری صف اور پھر تیسری صف، اسی طرح دیگر صفیں۔ اور ترتیب میں یہ بھی ملحوظ رکھیں کہ پہلی صف بالغوں کی ہو اور نابالغ دوسری صرف میں کھڑے ہوں۔

**٦۔ صفوں کے درمیان شگاف بند کرو:**

((سدوا الخلل .)) (سنن أبي داود)

''دراڑوں کو بند کرو۔''

**فائدہ:** یعنی صفوں کے درمیان جو شگاف (دراڑیں) ہوں انھیں بند کردیا جائے اور باہم پیر ملا کر کھڑے ہوں۔ فقہاء کے نزدیک صفوں میں دراڑ چھوڑنا مکروہ ہے۔ اور حدیث میں فرمایا گیا ہے:

''صفوں کو برابر کرو اور پاس پاس کھڑے ہو، اور گردنوں کو ملا کر رکھو، اس لیے کہ میں دیکھتا ہوں کہ شیطان دراڑ کے درمیان سے صف میں گھس آتا ہے۔''

**۷۔ ہر نیکی صدقہ ہے:**

((كل معروف صدقة .)) (متفق عليه)

''ہر نیکی صدقہ ہے۔''

**فائدہ:** یعنی جو نیک کام اللہ تعالیٰ کی رضا مندی کے لیے کیا جائے وہ صدقہ ہے، خواہ مال ہو یا قال یا حال، یہاں تک کہ اپنی بیوی کے منہ میں بہ نیت ثواب اور ادائے حقوق لقمہ ڈالنا بھی صدقہ ہے۔ فقیر (محتاج) سے اچھی طرح بات کرنا بھی صدقہ ہے۔ کسی مسلمان سے شیریں زبانی سے پیش آنا بھی صدقہ ہے۔ غرض مومن کا ہر کام صدقہ ہے اور صدقہ گناہوں کو اور ربّ کے غضب کو بجھاتا ہے۔ اور حدیث میں آتا ہے کہ صدقہ اگر ریاء سے خالی ہو تو وہ حجت (ایمان کی دلیل) ہے، یعنی قیامت کے دن نجات کا باعث ہوگا۔ صدقے کا نام صدقہ اس لیے ہے کہ یہ صدقِ ایمان پر دلالت کرتا ہے۔ اور اس کے ذریعے سے ایک مومن دنیا کے بدلے میں عاقبت خریدتا ہے ؎

به دنیا توانی که عقبیٰ خری
بخر جان من ورنه حسرت بری

**۸۔ روزہ بدن کی زکاۃ ہے:**

((زكاة الجسد الصوم .)) (ابن ماجه)

''روزہ بدن کی زکاۃ ہے۔''

**فائدہ:** یعنی جب اللہ تعالیٰ کے لیے عیش وآرام چھوڑا، صبر اختیار کیا، شہوتِ غضب کو مارا تو گویا ایسا کر کے اس نے اپنے بدن سے کچھ تحفہ بارگاہِ رب العزت میں بھیجا جیسے مال سے زکاۃ نکالی۔ اہل حقیقت کا قول ہے:

"الصوم دواء الذنوب وبها تحي القلوب ."

''روزہ گناہوں کی بیماری کی دوا ہے اور اس سے قلوبِ

انسانی میں زندگی کی لہر دوڑ جاتی ہے۔''
اور ایک بزرگ کا قول ہے:
"الدنيا يوم ولنا فيه صوم ."
''دنیا ایک دن کے برابر ہے اور اس میں روزہ رکھنا ہمارے لیے ضروری ہے۔''
یعنی سب گناہوں، محارم، کبائر، جرائم اور معاصی سے روزہ رکھنا۔
ابو ربیع زاہد رحمہ اللہ نے داود طائی رحمہ اللہ سے وصیت اور نصیحت کی خواہش ظاہر کی تو انھوں (داود طائی) نے فرمایا:
''دنیا کی تمام لذتوں اور زینتوں کے عوض روزہ رکھ اور قیامت کے روز اس روزے کو کھول۔ اور عام لوگوں کی صحبت سے ایسے بھاگ جیسے شیر سے ڈر کر بھاگتا ہے۔''
روزے میں بڑا صبر کرنا پڑتا ہے، اس لیے اس کا ثواب بھی بڑا ہے۔
علماء نے لکھا ہے کہ صبر کی تین قسمیں ہیں:
۱: ایک اللہ کی بندگی و اطاعت پر صبر کرنا کہ انسان کا دل اس پر آمادہ نہیں ہوتا لیکن حکم ربانی سمجھ کر بندگی و اطاعت بجالائے اور اس راہ کی مشکلات پر صبر کرے۔
۲: دوسرا صبر وہ ہے جو اللہ تعالیٰ کے حرام کردہ کاموں سے کیا جائے، یعنی ان محرمات کے کرنے کو جی تو چاہے لیکن اللہ تعالیٰ نے چونکہ ان سے روک دیا ہے، اس لیے وہ ان کے ارتکاب سے باز رہے اور صبر کرے۔
۳: تیسرا صبر وہ ہے جو دکھ، سختی اور مصیبت اور حادثے میں کیا جائے۔
روزے میں صبر کی یہ تینوں قسمیں پائی جاتی ہیں کیونکہ روزے میں وہ صرف ان عبادت وطاعت پر صبر کرتا ہے جو اس کے لیے ضروری اور درست ہیں۔ اسی طرح وہ حرام شہوتوں سے صبر کرتا ہے اور بھوک پیاس اور بدن کی کمزوری پر صبر کرتا ہے۔ اس لیے روزے کا بڑا ہی ثواب ہے اور اللہ تعالیٰ نے قرآنِ مجید میں فرمایا ہے کہ صبر کرنے والوں کو بے حساب اجر دیا جائے گا۔

## بقیہ: تفسیر سورۂ یٓس

((ما حق امرئ مسلم له شيء يوصي فيه يبيت ليلتين إلّا ووصيته مكتوبة عنده .))
(صحيح بخاري، رقم الحديث: ٤٧٣٨، صحيح مسلم، رقم الحديث: ٤٢٠٧)
''کسی مسلمان کو جس کے پاس وصیت کے لائق مال ہو، مناسب نہیں کہ وہ دو راتیں اس طرح گزار دے کہ اس کی وصیت اس کے پاس لکھی ہوئی نہ ہو۔''
ایک روایت میں دو راتوں کی بجائے تین راتوں کا ذکر ہے۔ امام نافع رحمہ اللہ فرماتے ہیں: میں نے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن عمر سے سنا، وہ فرماتے تھے: جب سے میں نے یہ حدیث رسول اللہ ﷺ سے سنی ہے ایک رات بھی نہیں گزری مگر وصیت میرے پاس لکھی ہوتی تھی۔
یہاں یہ بات بھی قابلِ غور ہے کہ کفار کے اس مطالبے پر کہ یہ وعدۂ حق کب آئے گا، یہ نہیں بتلایا گیا کہ یہ (قیامت) کس ماہ کس سال آئے گی بلکہ یہ فرمایا گیا ہے کہ اس کا آنا تو ایک شدنی حقیقت ہے جو آناً فاناً آجائے گی۔ جس میں اشارہ ہے کہ تم بس اس کی تیاری کرو۔ حدیث میں بھی ہے کہ ایک شخص رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کے پوچھنے لگا: ''متى الساعة'' ''قیامت کب آئے گی؟'' آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ((وما ذا أعددت لها؟)) ''تُو نے اس کی کیا تیاری کی ہے؟''
(صحيح بخاري، رقم الحديث: ٣٦٨٨، صحيح مسلم، رقم الحديث: ٢٦٣٩)
یہاں بھی اس حقیقت کی طرف اشارہ ہے کہ عقل مندی کا تقاضا ہے کہ اس کے آنے کی تیاری کی جائے۔ یوں نہیں کہ اس کے انتظار میں وقت ضائع کیا جائے کہ جب آئے گی دیکھا جائے گا۔ ان غفلت شعاروں کو بتلایا گیا ہے کہ جب وہ وقت آئے گا تو پھر سوچنے سمجھنے کا موقع ہی کب ملے گا۔

# توحید کی عظمت اور شرک کی ذلت

میاں محمد جمیل

اللہ کی ذات رفعِ مکانی، علوّ مرتبت اور صفاتِ کاملہ کے اعتبار سے پوری مخلوق سے ارفع، اعلیٰ اور بے مثال ہے۔ مخلوق میں کوئی بھی کسی بھی اعتبار سے اس کا ہم مرتبہ نہیں۔ یہاں تک کہ انبیائے کرام علیہم السلام اور نبی علیہ السلام بھی رفعِ مکانی، علوّ مرتبت اور صفاتِ حسنہ کے حوالے سے ربِّ ذوالجلال کے ہم مثل اور ہم پلّہ نہیں ہیں۔ جو شخص ذات، صفات اور اختیارات میں نبی یا کسی ہستی کو اللہ کے ہم پلّہ یا مشابہ قرار دیتا ہے وہ اس ہستی کو اللہ تعالیٰ کا شریک ٹھہراتا ہے۔ جس نے کسی کو کسی اعتبار سے اللہ کی ذات، صفات اور اختیارات میں شریک ٹھہرایا، وہ شرک کا مرتکب ہوگا۔ شرک اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے بڑا گناہ ہی نہیں بلکہ پرلے درجے کا ظلم، جھوٹ، جہالت، تاریکی، حماقت اور انسانی فطرت کے خلاف بغاوت ہے۔ شرک دنیا میں ذلت کا باعث اور آخرت میں جہنم میں جانے کا سبب ہے۔ شرک کے مقابلے میں توحید ہے جو حقیقت کی سب سے بڑی گواہی، عدل کی بات، روشنی، دانائی اور گناہوں کا کفارہ ہونے کے ساتھ اپنے رب کی رضا اور جنت کی چابی ہے۔ مشرک ہمیشہ کے لیے جہنم میں جلتا رہے گا اور موحّد ہمیشہ کے لیے جنت کی نعمتوں سے لطف اندوز ہوگا۔ شرک کا انجام جاننے اور توحید کا انعام پانے کے لیے درج ذیل آیات کا مطالعہ فرمائیں۔

## ا۔ توحید سب سے بڑی سچائی ہے اور شرک سب سے بڑا جھوٹ ہے:

❀ ...... ﴿قَالَ اللّٰهُ هٰذَا يَوْمُ يَنْفَعُ الصّٰدِقِيْنَ صِدْقُهُمْ لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَ رَضُوْا عَنْهُ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ٥﴾

[المائدۃ: ۱۱۹]

”اللہ فرمائے گا: یہ وہ دن ہے کہ سچے لوگوں کو ان کا سچ نفع دے گا، ان کے لیے باغات ہیں جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں، وہ ان میں ہمیشہ رہنے والے ہیں، اللہ ان پر ہمیشہ کے لیے راضی ہو گیا اور وہ اللہ پر راضی ہو گئے، یہ بہت بڑی کامیابی ہے۔“

عیسائیوں کے باطل عقیدے کی وجہ سے یہ وقت بھی آئے گا کہ اللہ تعالیٰ تمام انسانوں کے سامنے پورے جلال کے ساتھ عیسیٰ علیہ السلام سے سوال کرے گا کہ اے مریم کے بیٹے عیسیٰ! کیا تُو نے عیسائیوں کو یہ تبلیغ کی تھی کہ مجھے اور میری والدہ کو اللہ کے سوا معبود بنا لو؟ حضرت عیسیٰ علیہ السلام تھرتھراتے وجود، کانپتے ہوئے ہونٹوں اور لڑکھڑاتی زبان سے التجا کریں گے کہ اے ربِ ذوالجلال! میں وہ بات کہنے کی کس طرح جرأت کرسکتا تھا جس کے کہنے کا مجھے اختیار نہ تھا۔ الٰہی! اگر میں نے یہ بات ان سے کہی ہے تو آپ میرے الفاظ اور میرے دل کی حالت کو جانتے ہیں۔ گویا عیسیٰ علیہ السلام فریاد کریں گے کہ ایسی بات کہنا تو درکنار میں ایسی بات کے بارے میں سوچ بھی نہیں سکتا۔ میں نہیں جانتا کہ آپ میرے بارے میں کیا فیصلہ فرمانے والے ہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنی فریاد جاری رکھتے ہوئے عرض کریں گے کہ میں نے تو انھیں پوری زندگی یہی بات کہی اور سمجھائی کہ صرف ایک اللہ کی عبادت کرو جو میرا اور تمھارا رب ہے۔ میں ان کے بارے میں اتنی ہی شہادت دے سکتا ہوں جب تک میں ان میں موجود رہا۔ جب تُو نے مجھے فوت کر لیا، پھر تُو ہی ان کا نگہبان تھا اور تُو ہی ان کے عقیدے اور عمل کو جاننے والا ہے۔

امام ابن کثیر رحمہ اللہ نے اپنی تفسیر میں لکھا ہے کہ یہ فریاد کرتے ہوئے عیسیٰ علیہ السلام اس قدر خوف زدہ ہوں گے کہ ان کے جسم کے ایک ایک رونگٹے سے پسینا بہنا شروع ہو جائے گا۔ بالآخر سراپا التجا بن کر عرض کریں گے کہ تُو اگر انھیں عذاب کرے تو تیرے ہی بندے ہیں، اگر معاف فرما دے تو تجھے روکنے اور ٹوکنے والا کوئی نہیں۔ تُو اپنے فیصلے صادر کرنے پر غالب اور نہایت حکمت والا ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی عاجزی اور بار بار فریاد کرنے کے باوجود رب ذوالجلال ارشاد فرمائے گا کہ آج سچے لوگوں کو ان کی سچائی کا ہی فائدہ پہنچے گا۔ گویا عیسیٰ علیہ السلام کی فریاد کو درخورِ اعتنا نہیں سمجھا جائے گا۔

یہاں صدق سے پہلی مراد ''اللہ'' کی توحید ہے کیونکہ اس سچائی کے علاوہ کوئی سچائی قیامت کے دن نجات کا ذریعہ نہیں بن سکتی۔ توحید کی سچائی پر قائم رہنے والوں کے لیے ایسی جنت ہے جس کے نیچے نہریں جاری ہوں گی۔ اس میں صادقین کو ہمیشہ کے لیے داخل کیا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ ان پر راضی ہوگا اور یہ اپنے رب پر خوش وخرم ہوں گے۔ یہی سب سے بڑی کامیابی ہے۔

❁ ...... ﴿وَ مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اُولٰٓئِكَ يُعْرَضُوْنَ عَلٰى رَبِّهِمْ وَ يَقُوْلُ الْاَشْهَادُ هٰٓؤُلَآءِ الَّذِيْنَ كَذَبُوْا عَلٰى رَبِّهِمْ اَلَا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الظّٰلِمِيْنَ﴾ [هود: ١٨]

''اور اس سے زیادہ ظالم کون ہے جو اللہ پر جھوٹ بولے! یہ اپنے رب کے سامنے پیش کیے جائیں گے اور گواہ کہیں گے: یہ ہیں وہ لوگ جنھوں نے اپنے رب پر جھوٹ بولا، سن لو! ظالموں پر اللہ کی لعنت برستی ہے۔''

❁ ...... ﴿وَ رَبَطْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اِذْ قَامُوْا فَقَالُوْا رَبُّنَا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ لَنْ نَّدْعُوَاۡ مِنْ دُوْنِهٖۤ اِلٰهًا لَّقَدْ قُلْنَاۤ اِذًا شَطَطًا٥ هٰٓؤُلَآءِ قَوْمُنَا اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖۤ اٰلِهَةً لَوْ لَا يَاْتُوْنَ عَلَيْهِمْ بِسُلْطٰنٍۭ بَيِّنٍ فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا٥﴾ [الكهف: ١٤، ١٥]

''اور ہم نے اصحابِ کہف کے دلوں کو (عقیدۂ توحید پر) مضبوط کر دیا، جب وہ قائم ہو گئے تو انھوں نے کہا: ہمارا رب آسمانوں اور زمین کا رب ہے، ہم اس کے سوا کسی اور معبود کو نہیں پکاریں گے، اگر اس کے سوا کسی کو معبود کہیں تو یقیناً ہم زیادتی کی بات کہیں گے۔ یہ ہماری قوم ہے جنھوں نے اللہ تعالیٰ کے سوا کئی معبود بنا لیے، یہ ان کے لیے واضح دلیل کیوں نہیں لاتے، اس سے بڑا ظالم کون ہے جو اللہ تعالیٰ پر جھوٹ بولتا ہے۔''

❁ ...... ﴿قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْۤا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا٥ يَّهْدِيْۤ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَاۤ اَحَدًا٥ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا٥ وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا٥ وَّاَنَّا ظَنَنَّاۤ اَنْ لَّنْ تَقُوْلَ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا٥ وَّاَنَّهٗ كَانَ رِجَالٌ مِّنَ الْاِنْسِ يَعُوْذُوْنَ بِرِجَالٍ مِّنَ الْجِنِّ فَزَادُوْهُمْ رَهَقًا٥﴾ [الجن: ١ - ٦]

''(اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم!) فرما دیں کہ میری طرف وحی کی گئی ہے کہ جنوں کے ایک گروہ نے قرآن کو غور سے سنا اور پھر جا کر اپنے ساتھیوں سے کہا کہ ہم نے ایک عجیب قرآن سنا ہے۔ جو سیدھے راستے کی طرف رہنمائی کرتا ہے اس لیے ہم اس پر ایمان لے آئے ہیں اور اب ہم اپنے رب کے ساتھ کسی کو ہرگز شریک نہیں کریں گے۔ کیونکہ ہمارے رب کی شان (شرکیہ خرافات سے) بہت اعلیٰ اور پاک ہے، اس نے کسی کو اپنی بیوی یا بیٹا نہیں بنایا۔ ہمارے نادان لوگ اللہ کے بارے میں خلافِ حقیقت باتیں کرتے ہیں۔ ہم نے سمجھا تھا کہ انسان اور جنّ اللہ کے بارے میں جھوٹ نہیں بول سکتے۔ اور انسانوں میں سے کچھ لوگ جنّوں میں سے کچھ جنّوں کی پناہ مانگتے ہیں، اس طرح انھوں نے جنّوں کا غرور اور زیادہ کر دیا ہے۔''

اہلِ مکہ جب کسی سفر کے دوران صحرا یا جنگل میں پڑاؤ ڈالتے تو قافلے کا ایک فرد اونچی جگہ پر کھڑے ہو کر آواز دیتا کہ اے جنوں کے سردار! ہم نے یہاں پڑاؤ ڈالا ہے، ہماری تجھ سے درخواست ہے کہ اس صحرا میں ہماری حفاظت کرنا۔ ان کے عقیدے کی تردید کے لیے نبی علیہ السلام کو سورہ جن میں ﴿قل﴾ کے لفظ کے ساتھ حکم دیا گیا ہے کہ جو جن آپ پر ایمان لائے ہیں، آپ ان کے اسلام لانے کا واقعہ اور عقیدہ اہلِ مکہ کے سامنے بیان فرمائیں۔ واقعہ اس طرح ہے کہ مکہ سے کچھ دور عکاظ کی منڈی لگتی تھی جو عکاظ بازار کے نام سے مشہور تھی۔ نبی علیہ السلام وہاں تبلیغ کی غرض سے جا رہے تھے۔ راستے میں آپ ﷺ نے اپنے ساتھیوں کے ساتھ باجماعت صبح یا عشاء کی نماز ادا کی۔ آپ کی تلاوت جنوں کی ایک جماعت نے سنی۔ جب جنوں نے نبی علیہ السلام کی زبانِ اطہر سے قرآن مجید کی تلاوت سنی تو ان کے کلیجے ہل گئے اور وہ فوری طور پر شرک سے تائب ہو کر مسلمان ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ نے اس موقع پر سورۃ الجن نازل فرمائی جس میں جنوں کے تأثرات اور عقائد کا ذکر کیا گیا ہے۔ جونہی جنوں کی جماعت نے توجہ کے ساتھ قرآن مجید سنا تو انھوں نے اپنے ساتھیوں میں جا کر ان تأثرات کا اظہار کیا کہ اے ہمارے ساتھیو! ہم نے ایک عجب قرآن سنا ہے جو بھلائی اور خیرخواہی کی طرف راہنمائی کرتا ہے۔ ہم اس پر ایمان لا چکے ہیں۔

## ۲۔ توحید سب سے بڑی شہادت ہے اور شرک حق بات کو چھپانا ہے:

❀...... ﴿شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَ الْمَلٰٓئِكَةُ وَ اُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝﴾ [آل عمران: ۱۸]

"اللہ، فرشتے اور اہلِ علم اس بات پر گواہ ہیں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور وہ عدل کے ساتھ دنیا کو قائم رکھنے والا ہے، اس غالب اور حکمت والے کے سوا کوئی معبود نہیں۔"

رب ذوالجلال سب سے پہلے اپنی ذات، صفات اور وحدانیت پر خود گواہی دیتا ہے کہ میرے سوا کائنات کا کوئی خالق و مالک نہیں اور میں ہی معبودِ برحق ہوں، اس کے بعد ملائکہ کی شہادت ڈالی گئی جو اللہ تعالیٰ کی قدرت اور بادشاہت کے عینی گواہ ہیں۔ ملائکہ کے بعد اہلِ علم کی گواہی پیش کی جا رہی ہے جو انصاف کی گواہی دینے والے اور ہر حال میں اس پر قائم رہنے والے ہیں۔ یہاں ﴿اُولُوا الْعِلْمِ﴾ سے مراد سب سے پہلے انبیاء کرام ہیں اور ان کے بعد درجہ بہ درجہ ان کے اصحاب، شہداء اور مومنین ہیں۔ اس فرمان سے یہ بات عیاں ہو رہی ہے کہ حقیقی اہلِ علم اور علمائے حق وہ ہیں جو اللہ تعالیٰ کی توحید کا پرچار کرنے والے ہیں اور اس پر قائم رہتے ہیں۔ کائنات میں توحید کی گواہی سے بڑھ کر کوئی شہادت نہیں۔ اسے "قسط" بھی کہا گیا ہے۔ "قسط" کا معنی ہے کہ ہر چیز اپنے اپنے دائرۂ کار میں ٹھیک ٹھیک کام کرتی رہے۔ شمس و قمر، نجم و شجر، زمین و آسمان اور ہوا و فضا میں جو کچھ بھی ہے وہ اصول "قسط" کے تحت رواں دواں اور قائم دائم ہے۔ یہ سب پکار پکار کر کہہ رہے ہیں کہ اللہ کے سوا کوئی الٰہ نہیں وہی نظامِ کائنات پر غالب، مالک اور تدبیر و حکمت کے ساتھ اس کا انتظام و انصرام کرنے والا ہے۔

❀...... ﴿وَ هُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ وَ هُوَ الْحَكِيْمُ الْخَبِيْرُ ۝ قُلْ اَيُّ شَيْءٍ اَكْبَرُ شَهَادَةً قُلِ اللّٰهُ شَهِيْدٌ بَيْنِيْ وَ بَيْنَكُمْ وَ اُوْحِيَ اِلَيَّ هٰذَا الْقُرْاٰنُ لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَ مَنْ بَلَغَ اَئِنَّكُمْ لَتَشْهَدُوْنَ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اٰلِهَةً اُخْرٰى قُلْ لَّآ اَشْهَدُ قُلْ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّ اِنَّنِيْ بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ ۝﴾ [الأنعام: ۱۸، ۱۹]

"اور وہی اپنے بندوں پر غالب ہے اور وہی کمال حکمت والا، ہر چیز کی خبر رکھنے والا ہے۔ پوچھیں کہ کون سی چیز گواہی میں سب سے بڑی ہے؟ فرما دیجیے: اللہ میرے درمیان اور تمھارے درمیان گواہ ہے اور میری طرف یہ قرآن وحی کیا گیا ہے تاکہ میں تمھیں اس کے ذریعے ڈراؤں اور جس تک یہ پہنچے، کیا واقعی تم گواہی دیتے ہو کہ بے شک اللہ کے

ساتھ کچھ اور معبود بھی ہیں؟ کہہ دیجیے کہ میں یہ گواہی نہیں دیتا، فرما دیجیے: وہ تو صرف اکیلا ہی معبود ہے، میں تمھارے ان شریکوں سے بَری ہوں۔ ''

شہادت قائم کرتے ہوئے فرمایا کہ اللہ کی شہادت سے بڑھ کر کوئی شہادت نہیں ہوسکتی۔ اس نے ہر چیز کو پیدا کیا۔ وہی اس کی ابتدا اور انتہا کو جانتا ہے۔ وہ ہر چیز کا پیدا کرنے والا اور اس پر اقتدار اور اختیار رکھتا ہے۔ اس کا منطقی نتیجہ یہ ہے کہ اس کی شہادت سے بڑھ کر کسی اور کی شہادت سچی اور بڑی نہیں ہوسکتی۔

یاد رہے شہادت کی دو بڑی اقسام ہیں: عینی شہادت اور یقینی شہادت۔

عینی شہادت کا معنی ہے کہ واقعہ شہادت دینے والے کے سامنے پیش آیا ہو۔ یقینی شہادت کا مفہوم یہ ہے کہ اس کے اتنے ٹھوس دلائل اور شواہد ہوں کہ کوئی اس کی تردید نہ کر سکے۔ اللہ کی شہادت ان دونوں اصولوں کی بنیاد پر کامل اور اکمل حیثیت رکھتی ہے۔ یہی وہ بنیاد ہے جس پر اللہ تعالیٰ کی شہادت کو شہادت اکبر کا درجہ حاصل ہے، اس لیے نبی ﷺ کو حکم ہوا کہ آپ اپنے اور ان کے درمیان اللہ کی گواہی کو شہادت کے طور پر پیش فرمائیں کہ اسی نے آپ پر قرآن وحی فرمایا ہے تاکہ آپ ہر اُس شخص کو اُس کے برے اعمال کے انجام سے ڈرائیں جس تک قرآن کا پیغام پہنچے۔ پھر فرمایا کہ ان سے پوچھیں: کیا تم ان دلائل کے باوجود شہادت دیتے ہو کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی اور بھی معبود ہے؟ اس سوال کے بعد آپ کو حکم ہوا کہ میں یہ کہنے اور شہادت دینے کے لیے تیار نہیں ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی اور بھی معبود ہو بلکہ آپ یہ اعلان فرمائیں کہ وہ اکیلا ہی الٰہ ہے اور میں تمھارے شرک سے براءت کا اعلان کرتا ہوں۔

❀...... عن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ قال: أتيت النبي ﷺ فقلت: ابسط يمينك فلأبايعك، فبسط يمينه قال: فقبضت يدي قال: ((مالك يا عمرو!)) قال: قلت: أردت أن أشترط قال: ((تشترط بماذا؟)) قلت: أن يغفرلي قال: ((أما علمت أن الإسلام يهدم ما كان قبله.))''

(رواه مسلم)

''حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کی: اے اللہ کے رسول ﷺ! اپنا دایاں ہاتھ آگے کریں تاکہ میں آپ کی بیعت کروں۔ آپ نے اپنا دایاں ہاتھ آگے کیا تو میں نے اپنا ہاتھ پیچھے کھینچ لیا۔ آپ ﷺ نے پوچھا: ''اے عمرو! کیا ہوا؟'' میں نے عرض کی کہ ایک شرط کے ساتھ بیعت کرنا چاہوں گا۔ ارشاد ہوا کہ کون سی شرط پر؟ میں نے عرض کی کہ میرے گناہ معاف کردیے جائیں۔ فرمایا: ''عمرو تجھے معلوم نہیں کہ اسلام پہلے گناہوں کو ختم کردیتا ہے۔''

❀...... ﴿وَ مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَتَمَ شَهَادَةً عِنْدَهٗ مِنَ اللّٰهِ وَ مَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ۝﴾ [البقرة: ١٤٠]

'' اللہ کے نزدیک شہادت چھپانے والے سے بڑا ظالم اور کون ہے؟ اللہ تعالیٰ تمھارے اعمال سے غافل نہیں۔''

## ۳۔ توحید انسانی فطرت کی آواز ہے اور شرک فطرت سے بغاوت ہے:

﴿وَ اِذْ اَخَذَ رَبُّكَ مِنْۢ بَنِيْٓ اٰدَمَ مِنْ ظُهُوْرِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَ اَشْهَدَهُمْ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ قَالُوْا بَلٰى شَهِدْنَا اَنْ تَقُوْلُوْا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِنَّا كُنَّا عَنْ هٰذَا غٰفِلِيْنَ۝ اَوْ تَقُوْلُوْٓا اِنَّمَآ اَشْرَكَ اٰبَآؤُنَا مِنْ قَبْلُ وَ كُنَّا ذُرِّيَّةً مِّنْۢ بَعْدِهِمْ اَفَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ الْمُبْطِلُوْنَ۝﴾

[الأعراف: ١٧٢، ١٧٣]

''اور جب آپ کے رب نے آدم کی اولاد سے ان کی پشتوں میں سے ان کی نسلوں سے پیدا کیا اور انھیں انھی پر گواہ بنایا کہ کیا میں تمھارا رب؟ انھوں نے کہا کیوں نہیں ہم شہادت دیتے ہیں۔ فرمایا کہ ایسا نہ ہو کہ قیامت کے دن کہو بے شک ہم اس سے بے خبر تھے۔ یا یہ کہو کہ شرک تو ہم سے پہلے

ہمارے باپ دادے نے کیا تھا اور ہم تو ان کے بعد آنے والے تھے تو کیا تو ہمیں اس کی وجہ سے سزا دیتا ہے جو گمراہ لوگوں نے کیا؟''

خالق کائنات نے زمین و آسمان بنانے کے بعد جب آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا تو اس وقت آدم علیہ السلام کی پشت پر اپنا دست مبارک رکھا جس سے قیامت تک نسل در نسل پیدا ہونے والے انسان اللہ کی بارگاہ میں حاضر ہو گئے۔ اس مقام پر اللہ تعالیٰ نے سب سے استفسار فرمایا کہ کیا میں تمھارا رب ہوں کہ نہیں؟ حضرت آدم علیہ السلام اور اس کی ساری اولاد نے اپنے رب کے حضور یہ شہادت دی: کیوں نہیں! آپ ہی ہمارے رب ہیں۔ ارشاد ہوا کہ اس پر قائم رہنا، کہیں قیامت کے دن یہ بہانہ نہ بنانا کہ ہمیں تو اس عہد کا علم ہی نہیں یا تم یہ کہو کہ ہم اس لیے شرک کے مرتکب ہوئے کہ ہمارے آباء و اَجداد شرک کرتے تھے اور ہم تو ان کے بعد آنے والے ان کی اولاد تھے، لہٰذا ہمارا کوئی گناہ نہیں، جو کچھ کیا ہم سے پہلے لوگوں نے کیا، اس لیے ہمیں کسی قسم کی سزا نہیں ہونی چاہیے۔ اللہ تعالیٰ نے اس موقع پر بنی نوع انسان کو یہ سمجھایا کہ اس عہد کو بھول جانا یا اپنے سے پہلے لوگوں کے شرک کا بہانہ بنانا قیامت کے دن اس کی کوئی حیثیت نہیں ہوگی۔ اس کے باوجود ہر دور میں انبیائے کرام علیہم السلام کے ذریعے اس عہد کی یاد دہانی کروائی۔ یہاں تک کہ نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم پر قرآن مجید نازل ہوا۔ جس میں عقیدہ توحید کو ٹھوس اور واضح کے دلائل کے ساتھ کھول، کھول کر بیان کرتے ہوئے شرک کو سب سے بڑا ظلم، گمراہی اور جہالت قرار دیا گیا ہے، تاکہ اس سے لوگ بچیں اور اپنے رب کی توحید پر پکے ہو جائیں اور اس کے تقاضے پورے کریں۔

بعض لوگ عقلی موشگافیوں میں پڑ کر یہ اعتراض کرتے ہیں کہ اگر اللہ تعالیٰ نے انسان سے یہ عہد لیا اور عقیدۂ توحید انسان کی فطرت میں رکھا ہے تو پھر انسان اسے فراموش کر کے شرک کا ارتکاب کیوں کرتا ہے؟ ایسا اعتراض اٹھانے والے یہ بھول جاتے ہیں کہ انسان نسیان سے بنا ہے انسانی فطرت کے سب سے بڑے ترجمان نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم نے انسان کی اس کمزوری کو یوں بیان فرمایا ہے:

((نسي آدم ونسيت ذريته .))

''آدم علیہ السلام بھول گئے اور ان کی اولاد بھی بھول جایا کرے گی۔''

انبیاء کرام علیہم السلام کی بعثت کا مقصد یہ ہے کہ انسان کو اس کی غفلت اور بھول پر متنبہ کیا جائے۔ جہاں تک عقیدۂ توحید کو انسانی فطرت میں ودیعت کرنے کا تعلق ہے اس کی گواہی ہر انسان اپنی زندگی میں دیے بغیر نہیں رہ سکتا۔ مکہ کے مشرک ضدی اور بڑے ظالم تھے۔ انھوں نے شرک کی حمایت میں نبی معظم صلی اللہ علیہ وسلم سے کئی جنگیں لڑیں لیکن ان میں سے جب کسی کو بھاری اور ناگہانی مصیبت آتی تو وہ اقرار کرتا کہ واقعی اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی مشکل کشا اور حاجت روا نہیں ہے:

﴿دَعَوُا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ لَئِنْ اَنْجَيْتَنَا مِنْ هٰذِهٖ لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ﴾ [يونس: ٢٢]

''وہ خالصتاً اللہ کو پکارتے ہیں (کہتے ہیں) کہ اگر تُو نے ہمیں اس سے نجات دی تو ہم ضرور شکر کرنے والوں سے ہوں گے۔''

﴿اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ وَيَجْعَلُكُمْ خُلَفَآءَ الْاَرْضِ ط ءَ اِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ط قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ﴾ [النمل: ٦٢]

''کون ہے جو لاچار کی دعا قبول کرتا ہے، جب وہ اسے پکارتا ہے اور تکلیف دور کرتا ہے اور تمھیں زمین میں جانشین بناتا ہے؟ کیا اللہ کے ساتھ کوئی اور بھی مشکل کشا ہے؟ تم لوگ بہت کم نصیحت قبول کرتے ہو۔''

یہ فطرت کی آواز کا نتیجہ ہے کہ جب دنیا کے پرلے درجے کے مشرک اور کافر کو اس کے کفر اور شرک کی نشاندہی کی جائے تو وہ فوراً اس کا انکار کرتا ہے۔

❀...... ﴿فَاَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِيْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا لَا تَبْدِيْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ ذٰلِكَ الدِّيْنُ

﴿الْقَیِّمُ وَ لٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ﴾ [الروم: ٣٠]

''حکم ہوا کہ اپنے آپ کو دین حنیف پر قائم رکھیں، یہی فطرت ہے، اسی فطرت پر اللہ تعالیٰ نے لوگوں کو پیدا کیا ہے لیکن اکثر لوگ اس کا علم نہیں رکھتے۔''

❀......"عن أبي هريرة ﷜ قال: قال النبي ﷺ: ((كل مولود يولد على الفطرة فأبواه يهودانه أو ينصرانه أو يمجسانه كمثل البهيمة تنتج البهيمة هل ترى فيها جدعاء.)) (رواه البخاري)

حضرت ابو ہریرہ ﷜ بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''ہر نو مولود فطرت اسلام پر پیدا ہوتا ہے۔ اس کے والدین اسے یہودی، عیسائی یا مجوسی بنا دیتے ہیں۔ جس طرح جانور کسی کو جنم دیتا ہے تو کیا تم ان میں کسی کو مقطوع الاعضا پاتے ہو!''

### ۴۔توحید عدل ہے اور شرک سب سے بڑا ظلم ہے:

❀......﴿شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَ الْمَلٰٓئِكَةُ وَ اُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ﴾ [آل عمران: ١٨]

''اللہ تعالیٰ، فرشتے اور اہلِ علم اس بات پر گواہ ہیں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور وہ عدل کے ساتھ دنیا کو قائم رکھنے والا ہے، اس غالب اور حکمت والے کے سوا کوئی معبود نہیں۔''

❀......﴿وَ اِذْ قَالَ لُقْمٰنُ لِابْنِهٖ وَ هُوَ يَعِظُهٗ يٰبُنَيَّ لَا تُشْرِكْ بِاللّٰهِ اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ﴾ [لقمان: ١٣]

''یاد کرو جب لقمان اپنے بیٹے کو نصیحت کر رہا تھا تو اس نے اپنے بیٹے سے کہا کہ بیٹا! اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرنا، حقیقت یہ ہے کہ شرک بہت بڑا ظلم ہے۔''

اور ظلم کا معنی ہے:

"وضع الشيء في غير محله."

''کسی چیز کو اس کے اصل مقام سے ہٹا کر دوسری جگہ رکھنا۔''

شرک کرنے والا اللہ کی صفات کو دوسروں میں سمجھتا ہے اس لیے وہ ظلم کا ارتکاب کرتا ہے۔

### ۵۔توحید حکمت ہے اور شرک بیوقوفی ہے:

﴿ذٰلِكَ مِمَّآ اَوْحٰٓى اِلَيْكَ رَبُّكَ مِنَ الْحِكْمَةِ وَ لَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتُلْقٰى فِيْ جَهَنَّمَ مَلُوْمًا مَّدْحُوْرًا﴾

[بني إسرائيل: ٣٩]

''یہ حکمت سے بھرپور باتیں ہیں جو آپ کے رب نے آپ کی طرف وحی کی ہیں کہ اللہ کے ساتھ دوسرا معبود نہ بنانا، ورنہ ملامت کیا ہوا دھتکارا ہوا ہو کر جہنم میں ڈال دیا جائے گا۔''

اللہ تعالیٰ نے اس فرمان سے پہلے گیارہ کاموں کا حکم دیا اور گیارہ باتوں سے منع فرمایا ہے۔ آخر میں ﴿ذٰلِكَ﴾ کا لفظ استعمال فرما کر مذکورہ باتوں کا احاطہ کرتے ہوئے فرمایا کہ یہ حکمت و دانائی کی باتیں ہیں جو آپ کے رب نے آپ ﷺ کی طرف وحی فرمائی ہیں۔ ان میں سب سے بڑی حکمت کی یہ بات ہے کہ صرف ایک اللہ کی عبادت کی جائے۔خطاب کے آخر میں ارشاد ہوا کہ اللہ کے ساتھ کسی اور کی عبادت نہ کرنا، ورنہ ملامت زدہ اور دھتکارے ہوئے جہنم میں ڈالے جاؤ گے۔

❀......﴿وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا﴾

[الجن: ٤]

''اور ہمارے نادان لوگ اللہ کے بارے میں بہت سی خلاف واقعہ باتیں کرتے رہے ہیں۔''

اہلِ مکہ سفر کے دوران صحرا یا جنگل میں پڑاؤ ڈالتے تو قافلے کا ایک فرد آواز دیتا کہ اے جنوں کے سردار! ہم نے یہاں پڑاؤ ڈالا ہے، ہماری حفاظت فرمانا۔ ان کے عقیدے کی تردید کے لیے نبی ﷺ کو ﴿قُلْ﴾ کے لفظ کے ساتھ حکم دیا گیا ہے کہ آپ ﷺ لوگوں

❀......''جنوں کے ایک گروہ نے قرآن کو غور سے سنا اور پھر جا کر اپنے ساتھی جنوں سے کہا کہ ہم نے ایک عجیب قرآن سنا ہے جو سیدھے راستے کی طرف راہنمائی کرتا ہے، اس لیے ہم اس پر ایمان

لے آئے اور اب ہم اپنے رب کے ساتھ کسی کو ہرگز شریک نہیں کریں گے۔'' (الجن:۱،۲)

ہمیں یقین ہوگیا ہے کہ ہمارا رب بڑی عظمت والا ہے، نہ اس کی بیوی ہے اور نہ اولاد۔ ہم میں سے جو جن اللہ کے ساتھ کسی کو شریک بناتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ اللہ کی بیوی اور اولاد ہے، وہ بیوقوف ہیں اور وہ اللہ پر جھوٹ باندھتے ہیں۔ ہمارا خیال تھا کہ کوئی انسان اور جن اللہ تعالیٰ پر جھوٹ بولنے کی جرأت نہیں کرسکتا، اس لیے ہم اس باطل عقیدے میں مبتلا ہوگئے۔ جب انسانوں میں کچھ لوگوں نے جنوں سے پناہ حاصل کرنے کا عقیدہ اپنایا تو جن سرکشی اور شرک میں اور زیادہ بڑھ گئے۔

**۶۔توحید سب سے بڑی نیکی ہے اور شرک سب سے بڑا گناہ اور بہتان ہے:**

﴿لَیْسَ الْبِرَّ اَنْ تُوَلُّوْا وُجُوْھَکُمْ قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَ لٰکِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَ الْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَ الْمَلٰٓئِکَةِ وَ الْکِتٰبِ وَالنَّبِیّٖنَ .... إلخ﴾ [البقرة : ۱۷۷]

''نیکی صرف مشرق ومغرب کی طرف منہ کرنے میں نہیں، فی الحقیقت نیکی اس کی ہے جو اللہ، قیامت کے دن، فرشتوں، کتاب اللہ اور نبیوں پر ایمان رکھنے والا ہے...... الخ۔''

یہود ونصاریٰ وقفے وقفے کے بعد قبلے کی بحث چھیڑتے تاکہ مسلمانوں کو رسمی اور لفظی بحث میں الجھایا جائے، حالانکہ تحویلِ قبلہ کے ابتدائی احکام میں واضح کردیا گیا تھا کہ اس پر اعتراض کرنا اور اس بحث میں الجھنا بیوقوفوں کا کام ہے کیونکہ مشرق ومغرب اللہ ہی کی ملکیت ہیں۔ اسے اختیار ہے کہ وہ جس طرف چاہے تمھیں نماز میں رخ کرنے کا حکم صادر فرمائے۔ اس بحث کو سمیٹتے ہوئے فرمایا گیا ہے کہ نیکی کی روح اور حقیقت صرف یہ نہیں کہ آدمی اپنا منہ مشرق یا مغرب کی طرف کرلے۔ یہ تو نیکی کی روح تک پہنچنے کے ذرائع میں سے ایک ذریعہ ہے، لہٰذا اللہ تعالیٰ نے جو طریقہ اور راستہ تمھارے لیے منتخب کیا ہے اسے اختیار کرو اور یاد رکھو کبھی راستے اور طریقے منزل نہیں ہوا کرتے۔ اصل نیکی اور منزل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے مقرر کردہ طریقوں کو اختیار کرتے ہوئے اس کی رضا تلاش کی جائے۔ الفاظ کے گورکھ دھندوں میں الجھنے اور ظاہری طریقوں پر اکتفا کرلینے سے مقصود حاصل نہیں ہوا کرتا۔ نیک تو وہ ہے جو اللہ، قیامت کے دن، فرشتوں، کتاب اللہ اور نبیوں پر ایمان رکھنے والا ہے۔

❀...... ﴿اِنَّ اللّٰهَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَکَ بِهٖ وَ یَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِکَ لِمَنْ یَّشَآءُ وَ مَنْ یُّشْرِکْ بِاللّٰهِ فَقَدِ افْتَرٰٓی اِثْمًا عَظِیْمًا﴾ [النساء : ٤٨]

''یقیناً اللہ تعالیٰ اپنے ساتھ شرک کرنے کو نہیں بخشتا اور اس کے سوا جسے چاہے بخش دیتا ہے اور جس نے اللہ تعالیٰ کے ساتھ شریک بنایا اس نے بہت بڑا گناہ کیا۔''

❀......"عن عبد الله بن عمرو رضی اللہ عنہما عن النبي صلی اللہ علیہ وسلم قال: ((الكبائر الاشراك بالله، وعقوق الوالدين، وقتل النفس، واليمين الغموس.))"

(رواه البخاري)

''حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ کے ساتھ شرک کرنا، والدین کی نافرمانی کرنا، کسی کو ناحق قتل کرنا اور جھوٹی قسم اُٹھانا کبیرہ گناہوں میں سے ہیں۔''

**۷۔توحید اللہ کی تابع داری ہے اور شرک اس کی بغاوت ہے:**

❀...... ﴿اَوَلَمْ یَرَوْا اِلٰی مَا خَلَقَ اللّٰهُ مِنْ شَیْءٍ یَّتَفَیَّؤُا ظِلٰلُهٗ عَنِ الْیَمِیْنِ وَ الشَّمَآئِلِ سُجَّدًا لِّلّٰهِ وَ ھُمْ دٰخِرُوْنَ﴾ [النحل: ٤٨]

قرآن مجید انسان کو بار بار یہ بات باور کرواتا ہے کہ اس کائنات میں جو کچھ پیدا کیا گیا ہے اس کے پیدا کرنے کا پہلا مقصد یہ ہے کہ وہ اپنے رب کے حکم کے مطابق اپنا کام کرے۔ دوسرا مقصد یہ ہے کہ انسان کی خدمت بجا لائے۔ لیکن انسان نہ صرف اپنے رب کی نافرمانی کرتا ہے بلکہ وہ کفر وشرک کا ارتکاب کرکے ذاتِ کبریا کا انکار

کرتا ہے۔ ایسے لوگوں کو توجہ دلائی جا رہی ہے کہ کیا وہ غور نہیں کرتے کہ اللہ نے جو کچھ پیدا کیا ہے ان کے سائے یہاں تک کہ انسان کا اپنا سایہ بھی دائیں بائیں اپنے رب کے حضور سر بہ سجود ہوتا اور اس کے سامنے عاجزی کا اظہار کرتا ہے۔ نہ صرف ہر چیز کا سایہ اپنے رب کی بارگاہ میں سجدہ کرتا ہے بلکہ زمین و آسمان میں جو کچھ بھی ہے وہ اپنے رب کے حضور سجدہ کرتے ہیں اور وہ تکبر اور نافرمانی نہیں کرتے۔ وہ ہر وقت اپنے رب سے لرزاں رہتے ہوئے وہی کچھ کرتے ہیں جو انھیں حکم دیا جاتا ہے۔

❀...... ﴿فَلَمَّآ اَنْجٰهُمْ اِذَا هُمْ يَبْغُوْنَ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّمَا بَغْيُكُمْ عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ مَّتَاعَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ثُمَّ اِلَيْنَا مَرْجِعُكُمْ فَنُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ○﴾ [یونس: ۲۳]

”پھر جب وہ انھیں نجات دے دیتا ہے تو اچانک وہ زمین میں ناحق سرکشی کرنے لگتے ہیں، اے لوگو! تمھاری سرکشی سے تمھیں ہی نقصان ہوتا ہے، دنیا کی زندگی کا فائدہ ہے، پھر تم نے ہماری ہی طرف لوٹ کر آنا ہے، ہم تمھیں بتائیں گے جو کچھ تم کیا کرتے تھے۔“

**۸۔ توحید امن کی بنیاد ہے اور شرک بدامنی اور فساد کی جڑ ہے:**

﴿وَكَيْفَ اَخَافُ مَآ اَشْرَكْتُمْ وَلَا تَخَافُوْنَ اَنَّكُمْ اَشْرَكْتُمْ بِاللّٰهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ عَلَيْكُمْ سُلْطٰنًا فَاَيُّ الْفَرِيْقَيْنِ اَحَقُّ بِالْاَمْنِ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ○ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يَلْبِسُوْٓا اِيْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ اُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْاَمْنُ وَهُمْ مُّهْتَدُوْنَ○﴾ [الأنعام: ۸۱، ۸۲]

”اور میں ان سے کیوں ڈروں جنھیں تم نے شریک بنایا ہے، حالانکہ تم اس بات سے نہیں ڈرتے کہ تم نے ان کو اللہ کے ساتھ شریک بنالیا ہے جس کی کوئی دلیل اس نے تم پر نہیں اتاری، دونوں گروہوں میں سے امن کا زیادہ حق دار کون ہے اگر تم جانتے ہو۔ جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے اپنے ایمان کو شرک کے ساتھ خلط ملط نہیں کیا، یہی لوگ ہیں جن کے لیے امن ہے اور وہی ہدایت پانے والے ہیں۔“

❀...... ﴿وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا يَعْبُدُوْنَنِيْ لَا يُشْرِكُوْنَ بِيْ شَيْـًٔا وَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ○﴾ [النور: ۵۵]

”اللہ نے ان لوگوں کے ساتھ وعدہ فرمایا ہے جو تم میں سے ایمان لائیں گے اور نیک عمل کریں گے، اللہ انھیں زمین میں خلیفہ بنائے گا جس طرح ان سے پہلے لوگوں کو بنا چکا ہے، ان کے لیے ان کے دین کو مضبوط کرے گا جسے اللہ تعالیٰ نے ان کے حق میں پسند فرمایا ہے اور ان کے خوف کو امن میں بدل دے گا، بس وہ میری بندگی کریں اور میرے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں، جو اِس کے بعد کفر کرے تو وہ لوگ فاسق ہیں۔“

عقیدۂ توحید اپنانے اور اس کے تقاضے پورے کرنے سے انسان دنیا و مافیہا کے خوف سے بے خوف، اس کا دل مطمئن اور اپنے آپ میں امن و سکون محسوس کرتا ہے۔ اس کے برعکس مشرک پتھر سے تراشے ہوئے بتوں اور اپنے ہاتھوں سے بنائے ہوئے مزاروں یہاں تک کہ مزارات میں اُگنے والے درختوں کے پتوں سے بھی کانپتا ہے۔ اسی بنا پر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنی قوم سے سوال کیا تھا کہ اگر تم اس حقیقت کو جانتے ہو تو بتاؤ کہ کون سے عقیدے کا حامل انسان امن و سکون کا حق دار ہے؟ جہاں تک تمھاری بے بنیاد دھمکیوں کا تعلق ہے تو ان کی حقیقت میرا رب اچھی طرح جانتا ہے کیونکہ اس کا علم ہر چیز کا احاطہ کیے ہوئے ہے۔ دنیا میں وہی کچھ ہوتا ہے جو میرا رب چاہتا ہے۔ کیا ان دلائل کے ہوتے ہوئے بھی تم توحید کو ماننے اور نصیحت حاصل کرنے کے لیے تیار نہیں ہو؟

